کام کے لئے اُٹھتے ہیں۔ یہ بھی خیال نہ فرمایا کہ مسجد میں دنیا کی جائز باتوں کے لئے جانا حرام ہے۔ نہ کہ حرام باتوں کے لئے۔ تو جب پانچ روپے پر مولوی صاحبوں کی یہ حالت ہوئی تو ۱۱؍روپے پر ایک بے پڑھے کی کیا شکایت۔ مہینوں کاتب نہ ملا۔ ۲۷؍ذی الحجہ سے کام شروع ہوا۔ دورانِ طبع میں دفعۃً مولانا کا انتقال ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ اگرچہ یہاں کوئی خبر نہ بھیجی گئی۔ بازاری افواہ سنی جس پر نماز کے بعد تمام حاضرین سے دعا کرائی گئی کہ یہ خبر جھوٹی ہو۔ مگر بعد کو معلوم ہوا کہ واقعی ہے۔

خیر مشیت میں کیا چارہ۔ ہمیں بوجوہ صدمہ ہوا۔ اول یہ کہ اعلیٰ حضرت تاج الفحول قدس سرہ کی نشانی۔ دوم ہمارے دوست کہے جاتے۔ سوم ہماری طرف کے علما میں مقتدر۔ چہارم ہمارے مذہب کا وعظ کہتے۔ پنجم اس رسالہ کا مزہ اُنھیں کے دم ساتھ تھا اور اس میں بعض مخاطبے تو خاص اُنھیں پر محدود تھے۔ ممکن تھا کہ ہم اسے روک دیتے۔ اگرچہ اکثر حصہ کاپی و طبع ہو چکا تھا مگر اسکے رسالہ سوم میں خاص دین اسلام و مذہب اہلِ سنت کی طرف ہدایات ہیں۔ اس کا روکنا ناجائز تھا اور اُس کا زیادہ تعلق بعض پس ماندوں ہی سے ہے جن کے زبان و قلم و قلب کے وہ نتائج ہیں۔ شاید اللہ تعالیٰ ہدایت فرمائے۔ ورنہ سنی مسلمان وہاں کی سابقہ حالت اور اُنکے رسالہ شمس العلوم سے دھوکا تو نہ کھائیں۔ جواب کی اب ہم کس سے تمنا کریں۔ ہاں یہ جانتے ہیں کہ ہم نے یہ ۶۳۵ رد کیے۔ پچاس کا جواب کون دے سکا تھا کہ اب ۶۳۵ کا دے گا۔ عوام کے دکھانے کو ان سے جستہ جستہ گنتی کے چند لے کر صدہا مکابرہ و عناد کے ساتھ کچھ گالیاں ہم پر اور دی جائیں گی جیسا کہ 'تحریر شافی' میں ہوا۔ وہ حیات مولانا کی تھی اب تو نری آزادی ہے۔ ہم اُن گالیوں کے شکریہ میں 'التہدید' کی وہی عبارت کہ صفحہ ۱۱۶ (اب ۱۹۱ صفحہ جو ''حضراتِ بدایوں کو خود رسالہ بدایوں کی ہدایتیں'' کی شہ سرخی کے تحت ہے۔ادارہ) پر گزریں انکے ساتھ نتھی کر کے پھیر دیں گے کہ تمام ۶۳۵ کا نمبر وار جواب لکھو تو دو۔ ورنہ خاموش رہو۔ اللہ تعالیٰ ہدایت دے۔ آمین۔

www.muftiakhtarrazakhan.com

# بشارت

رسالہ جدید جناب مولوی انوار اللہ صاحب معین المہام دکن کو بھی بدایونی تقلید کا شوق ہوا۔ ایک غیر معروف شخص کے نام سے مسئلہ اذان میں رسالہ ''القول الاظہر'' اپنی فرمائش سے چھپوایا۔ وہابیہ کی طرح اذانیوں نے بھی یہ روش چلی ہے کہ خلاف کا نام اور مخالف کو نہ دیں۔ حضرت نے یہاں نہ بھیجا۔ بعض احباب نے اجمیر شریف سے روانہ فرمایا۔ ۱۱ر رمضان مبارک روز شنبہ کو آیا۔ دوشنبہ کو رجسٹری شدہ خط مولوی انوار اللہ صاحب کے نام گیا۔ ۳۵ دن بعد جواب آیا کہ بحث سے نا اتفاقی بڑھتی ہے مسئلہ اجماعی ہے۔ اس پر پھر فوری رجسٹر شدہ بیس سوال متعلق ادعائے اجماع روانہ ہوئے۔ جواب کو ۲ر آنے کے ٹکٹ بھی رکھ دیے۔ سو دن کامل انتظار کے بعد تیسرا خط رجسٹری شدہ ۲۹ محرم ۳۴ھ کو بھیجا اور لکھ دیا کہ دس دن اور انتظار ہوگا۔ جواب ابھی نہ ہو سکے تو اتنا ہی لکھ دیجئے کہ اتنی مدت میں دیں گے۔ ڈیڑھ مہینے سے زائد گزرا اس پر بھی 'صدائے برنخاست'۔ ناچار اب ہم اُن خطوط کو شائع کر دیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مولوی صاحب کو یہ اخیر اطلاع ہے۔ واللہ الہادی۔ ۷ ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ

www.muftiakhtarrazakhan.com

**عالم اسلام کو عرس غریب نواز علیہ الرحمہ والرضوان مبارک ہو!**

پچاسواں سالانہ عرس شیر بیشۂ اہل سنت مظہر اعلیٰ حضرت خلیفۂ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان

## وصال مبارک انتقال پر ملال

علم و فضل وتقویٰ وطہارت کا یہ آفتاب ۸؍محرم الحرام ۱۳۸۰ھ مطابق ۳؍جولائی ۱۹۶۰ء یکشنبہ کو ہمیشہ کیلئے غروب ہوگیا۔ ۶۱ سال کی عمر پائی پیلی بھیت شریف میں آج بھی آپ کا مزار پر انوار زیارت گاہ خلائق بنا ہوا ہے اور ہر سال ۲۱، ۲۲، ۲۳؍صفر المظفر کو نہایت تزک واحتشام کے ساتھ آپ کا عرس پاک منایا جاتا ہے۔ ہند و بیرون ہند کے لاتعداد زائرین حاضر ہوکر اپنی مرادیں حاصل کرتے ہیں۔ آپ بھی ہر سال ۲۰، ۲۱، ۲۲، ۲۳ صفر المظفر کو اتر پردیش کے ضلع پیلی بھیت شریف میں تشریف لاکر شیر بیشۂ اہل سنت کے فیوض و برکات سے مالا مال ہوں۔

**المشتہر:**

مولانا محمد سنابل رضا حشمتی، جنرل سکریٹری

آل انڈیا سنّی جمعیت العلماء اتر پردیش

شعبۂ نشر واشاعت دار العلوم رضائے خواجہ اجمیر شریف راجستھان

www.muftiakhtarrazakhan.com